# عملیاتِ روحانی

مولانا عبدالعزیز پرھاروی
کی کتاب السرّ المکتوم کا اردو ترجمہ

ترجمہ: مولانا مطیع الرحمٰن قریشی نقشبندیؒ

نظرثانی و عنوانات: قاری محمد عبدالرشید قاسمی



کتب خانہ شانِ اسلام
راحت مارکیٹ اردو بازار لاہور

مولانا عبد العزیز پرہاروی

کی کتاب السّر المکتوم کا اردو ترجمہ

# عملیاتِ رُوحانی

ترجمہ: مولانا مطیع الرحمٰن قریشی نقشبندی

نظرِ ثانی و عنوانات: قاری محمد عبد الرشید قاسمی

کتب خانہ شانِ اسلام

راحت مارکیٹ، اردو بازار لاہور

# انتساب!

حضرت مولینا عبدالعزیز پڑہاروی رحمتہ اللہ علیہ کوٹ اَدُّو کے نام جن کے روحانی فیضان و عرفان کی بدولت میں ان کی مایۂ ناز عربی تصنیف "السرالمکتوم، مِمّا اخفاہُ المتقدمون" کے کچھ قیمتی جواہرات اردو میں قدرداں حضرات کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔

؎ چشم دارم کہ دہد اشک مرا حسنِ قبول
آنکہ دُرساختہ است قطرۂ بارانے را

حکیم مطیع الرحمٰن قریشی نقشبندی
ابراھیوآباد
میانوالی

مورخہ
۲۸، مارچ سنہ ۱۹۹۹ء
بروز یک شنبہ (اتوار)
مطابق ۹، ذی الحج سنہ ۱۴۱۹ھ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اے اللہ تو اپنی تمام حکمتوں اور صنعتوں میں ہے یعنی لائق حمد ہے اور درود لامحدود ہوں۔ ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم پر، ان کی آل اطہار پر اور ان کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر جو کہ انوارِ محمّدی کے خوشہ چین ہیں۔

امّا بعد یہ چند اوراق ہیں جنہیں میں نے مخفی رسائل اور محفوظ کتابوں سے منتخب کیا ہے جن میں بے شمار عجائبات اور کھلے ہوئے نادر اسرار ہیں۔

اے اللہ! انہیں خائنوں کے ظالم ہاتھوں سے محفوظ رکھنا اور انہیں ایسے ظالموں کے ہاتھوں میں جانے سے بچا لینا جو ان شریف اعمال و وظائف کو محض دنیاوی مطلب برآری کے لئے استعمال کرنا چاہیں اور جو ان نفیس اور قیمتی اسرار کی بے ادبی کرنے سے نہ ہچکچائیں۔

میں ان اوراق میں صرف وہی اعمال اور وظائف لکھوں گا جن کا تجربہ کرنیوالوں نے تجربہ کر لیا ہے۔ میں ان صفحات میں ان رازوں کو ظاہر کر رہا ہوں جنہیں پہلے لوگوں نے پوشیدہ رکھا ہوا تھا۔ ان اعمال

اور وظائف سے کماحقہ طور پر صرف وہی شخص فائدہ اٹھا سکتا ہے جو علم ریاضی بھی جانتا ہو اور جو بُری عادات سے کنارہ کش ہو کر پسندیدہ آداب و اطوار کا حامل ہو۔

میں نے مقدمۃ الکتاب کے طور پر اولاً احباب کے فائدے کے لئے قدرے نجوم اور جفر کے مسائل بھی بیان کیئے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ ہی نیکی کی توفیق دینے والا ہے۔

پس اگر اس رسالہ کے مندرجات سے تمہیں کچھ واقفیت اور آگاہی حاصل ہو جائے تو اسے غنیمت سمجھ لینا۔ کیونکہ یہ ایک نعمت عظمیٰ ہے تمہیں ایسی نعمتِ عظمیٰ زمانے میں اور کہیں نہ ملے گی اور مجھے اللہ تعالیٰ پر ہی توکل ہے۔ رَبِّ یَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ وَتَمِّمْ بِالْخَیْر وَبِکَ نَسْتَعِیْنُ۔ اَلسَّعْیُ مِنِّیْ وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ ط

## حروف ابجد اور ان کے اعداد

| | |
|---|---|
| ابجد ۱ ۲ ۳ ۴ | ہوز ۵ ۶ ۷ |
| حطی ۸ ۹ ۱۰ | کلمن ۲۰ ۳۰ ۴۰ ۵۰ |
| سعفص ۶۰ ۷۰ ۸۰ ۹۰ | قرشت ۱۰۰ ۲۰۰ ۳۰۰ ۴۰۰ |
| تخذ ۵۰۰ ۶۰۰ | ضظغ ۹۰۰ ۱۰۰۰ |



## فصل حروف تہجی اور انکے متعلقہ اسمائے الٰہیہ اور انکے موکّلین کے بارے میں

الف

## برائے حصول دولت و نعمت

### "یَا اَللّٰہُ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ یَا اَلِفْ"

یہ کلام حصولِ نعمت کے لیئے ہے جو شخص سورج نکلنے سے پہلے اس کلام کو ایک ہزار بار پڑھے اور پھر ایک سو بار یَا اَللّٰہُ یَا اِسْرَافِیْل کہے اور اس دوران کسی سے کوئی بات نہ کرے تو اسے بے حساب نعمت اور دولت ملے گی۔ بہتر یہ صورت ہے کہ اس تمام وظیفہ کے اول و آخر میں "یا اللہ یا اسرافیلُ" انیس ۱۹ انیس ۱۹ بار پڑھے اور بطورِ زکوٰۃ کے آخر میں ایک ہزار بار الف لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

اَلْبَاءُ

## قید سے رہائی کا عمل

### "یَا بُدُّوْحُ یَا جبرائیل بحق یا "ب" (با)"

یہ کلام قیدی کی رہائی کے لیئے ہے اسے روزانہ اسی نیّت کے

ساٹھ پانچ سو بار پڑھے اور اگر خود قیدی اس کلام کو پڑھنا چاہے تو وہ اسے روزانہ سات سو بار پڑھے اور "ب" کو سات سو بار لکھ کر اپنے پاس رکھے، اللہ کے فضل و کرم سے قید سے رہائی مل جائے گی۔

التاء

# ایضاً قید سے خلاصی کا عمل

"یا توّابُ یا عزرائیلُ بحقِ یا ت "ت""

جو کوئی اس کلام کو روزانہ ایک ہزار بار پڑھے گا وہ صاحب اقبال اور صاحب عزت و کرامت ہو گا۔

اسی طرح اگر ایک ہزار بار "ث" کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بھی مذکورہ مقصد حاصل ہو گا۔

"الثاء"

# برائے حُبّ و حفاظت بچگان و حصول عزّت

"یا ثابتُ یا میکائیلُ بحقِ یا "ث" ثا

یہ کلام حُب کے لیئے ہے جو اسے روزانہ ساٹھ بار پڑھے اور ہر بار جس کا نام بھی لے گا تو اس کے دل میں محبت پیدا ہو جائے گی اسی طرح بچے کی حفاظت کے لیئے ساٹھ بار "ث" کو لکھ کر بچے کے سر کے نیچے رکھیں



نیز حصول عزت کے لیئے ترپن ۵۳ بار "ث" کو طلوع آفتاب کے وقت لکھے اور اپنے پاس رکھے اور لکھتے وقت یہ لفظ بھی کہے۔

یا بارِیُ یا کبیرُ

# برائے شفا مریض

اور یہ عمل منگل کے دن کرے تو صاحب اقبال ہو گا۔ اور اگر اسے لکھ کر مریض کو پلایا جائے تو اللہ تعالیٰ اسے شفا بخشے گا۔

الجیم

# برائے صحت مریض

یا جمیلُ یا کلکائیلُ بحقِ یا "ج"

وجاھتِ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی النوم ط

اگر کوئی اس کلام کو رات کے وقت ایک ہزار بار پڑھے اور مسلسل سات راتوں تک اسے پڑھے یا اسے لکھ کر کسی مریض کو پلائے تو اللہ تعالیٰ مریض کو صحت عطا کرے گا۔

"الحاءُ"

## برائے ہلاکتِ دشمن و رفع درد

"یَاحَانُ یَا تَنْکَفِیْئِلُ بِحَقِّ یَا "حٓ" زِیَا قَاہِرُ"

یہ کلام مٹھی بھر مٹی پر دو سو بار پڑھے اور ہر بار دشمن کا نام بھی لے پھر اسے دشمن کیطرف پھینک دے تو وہ ہلاک ہو جائے گا، اسی طرح اگر اسے ستّر بار پڑھ کر اپنے ہاتھ پر پھونک مارے اور پھر اسی ہاتھ کو درد کی جگہ پر پھیر دے یا ستّر بار اسے لکھ کر پانی میں حل کر کے مریض کو پلائے تو اللہ تعالیٰ اسے شفا دے گا۔

## سفر میں ہر تکلیف سے حفاظت کا عمل

اسی طرح اگر سفر پر روانہ ہوتے وقت کوئی اسے ستّر بار پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر پھونک مارے اور پھر یہ ہاتھ اپنے تمام اعضا پر پھیر دے اور نیز اسے ستّر بار لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وہ سفر میں ہر تکلیف سے محفوظ رہے گا۔

## الخاءُ کسی فوت شدہ عزیز سے خواب میں ملاقات کیلئے عمل

"یَاخَالِقُ یَا مَہْکَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "خٓ""

یہ کلام کسی غائب آدمی کو خواب میں دیکھنے کے لیئے ہے وہ



اس طرح کہ اسے روزانہ ایک ہزار بار پڑھے اور اگر اتنی ہی تعداد میں لکھ کر سوتے وقت اپنے سر کے نیچے رکھے تو خواب میں غائب آدمی کو دیکھے گا مجرّب ہے۔

اَلدَّالُ

## دور دراز گئے ہوئے کی واپسی کا عمل

"یَادَیَّانُ یَا دَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "دٓ""

یہ عمل کسی دور دراز گئے ہوئے آدمی کو واپس لانے کے لیے ہے یہ وظیفہ سحری کے وقت آسمان کیطرف منہ کر کے مطلوب کا نام لے کر ستّر بار پڑھے۔

## ایضاً برائے عزت و وجاہت

اسی طرح وجاہت اور عزت کے لیئے روزانہ اس وظیفہ کو ایک ہزار بار پڑھے۔

## برائے حُب

حُب کے لیئے اسے ایک ہزار بار لکھ کر اپنے پاس رکھے، مجرب ہے اور اس میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے۔ ایک ہزار بار لکھ کر نیچے الحب فلانہ بنت فلانۃ علی فلاں بن فلانۃ بھی لکھے۔

الذَّالُ

## عزت و وجاہت کے لیئے عمل

### یَا ذَا الْجَلَالِ یَا اَھْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "ذ" ذال

یہ کلام نعمت کے لیئے ہے روزانہ پانچ سو بار اس کلام کو پڑھے۔
اسی طرح وجاہت اور عزت کے لیئے اسے ستر بار پڑھ کر روٹی کے ٹکڑے پر پھونک مارے اور پھر یہ ٹکڑا کتے کو کھلائے مجرب ہے۔

اَلرَّاءُ

## خفیہ خزانوں کے اظہار کیلئے عمل

### یَا رَبُّ یَا رَحْمٰنُ یَا اَمْرَاکِیْلُ بِحَقِّ یَا "ر" را

یہ کلام مخفی خزانوں کے ظاہر ہونے کے لیئے ہے۔
اسے سات سو بار ریشمی کاغذ پر لکھ کر سفید مرغے کی گردن میں باندھے نیز سات سو بار یہ کلام مرغ کے کان میں پڑھے۔
اسی طرح سات سو بار اسے لکھ کر اپنے تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائے چنانچہ خواب میں مخفی خزانے اس پر ظاہر ہو جائیں گے۔



اَلزَّاءُ

## جرأت و بہادری کیلئے عمل

### یَا زَاکِیُ یَا شَرْفَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "ز" زا

یہ کلام ہیبت اور بہادری کے لیئے ہے روزانہ پانچ سو بار پڑھے۔
نیز پانچ سو بار اسے لکھ کر اپنے پاس رکھے، عزت اور وجاہت کے لیئے جمعہ کے دن ایک سو بیس دفعہ "ز" لکھے اور لکھتے وقت یوں کہے۔

**یَا حَیُّ یَا مُعِیْدُ**

پھر لکھ کر اسے اپنے پاس رکھے،

السّین

## برائے امن و سلامتی، بچے کی حفاظت، سہولتِ ولادت

### یَا سَمِیْعُ یَا ھَمْرَاکِیْلُ بِحَقِّ یَا "س"

یہ کلام امن کے لیئے ہے اسے ستر بار لکھ کر اپنے پاس رکھے اگر اگر اسے ستر بار لکھ کر بچے کی گردن میں باندھے تو بچہ طویل العمر ہوگا۔ اسی طرح سہولتِ ولادت کے لیئے اسے ستر بار لکھ کر حاملہ عورت کی بائیں

ران پر باندھے تو ولادت میں آسانی ہوگی۔

الشّین

## حمل میں لڑکا، لڑکی معلوم کرنے کا عمل

یَاشَہِیْدُ یَاھَمْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "شْ" (شین)

یہ کلام اس امر کو معلوم کرنے کے لئے ہے کہ حاملہ کے پیٹ میں بچہ ہے یا بچی ہے۔

ترکیب اس کی یوں ہے کہ سوتے وقت اس وظیفہ کو دو سو بار پڑھے چنانچہ خواب میں اس پر کشف ہو جائیگا کہ بچہ ہے یا بچی۔

## برائے سہولتِ ولادت

اسی طرح سہولت ولادت کے لیئے اس کلام کو دو سو بار وقت سعد میں لکھ کر حاملہ کے گلے میں لٹکائے یا اسے دو سو بار پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے حاملہ کو کھلائے ولادت میں سہولت ہوگی۔

الصّاد

## آنکھوں کی بینائی بڑھانے کا عمل

یَاصَمَدُ یَا اَھْجَمَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "صْ" (صاد)

یہ کلام نور البصر یعنی آنکھوں کی بینائی کے لیئے ہے اسے روزانہ تین



سو بار پڑھے اگر اسی تعداد میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو پھر بھی یہی تاثیر ہوگی۔

## سفر میں حفاظت اور سفر جلد طے کرنے کا عمل

نیز سفر میں حفاظت کے لیے اور سفر کے جلدی طے ہونے کے لیے اِسی وظیفہ کو روزانہ پانچ سو بار پڑھے۔

الضّاد

## جنون اور ضعفِ قلب کیلئے تعویذ

یَاقَابِضُ یَا عَطْکَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "ضْ" (ضاد)

یہ کلام جنون اور ضعفِ قلب کا علاج ہے اسے ایک ہزار بار لکھ کر دیوانے کے گلے میں لٹکایا جائے تو دیوانہ یا کمزور دل والا آدمی تندرست ہو جائے گا۔

الطّاء

## عمل برائے حُبّ

یَاطَاھِرُ یَا اَیْنَمَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "طْ" (طاء)

یہ کلام حُب کے لیئے ہے۔

روزانہ اس کلام کو مطلوب کا نام لے کر ستر بار پڑھے۔ اسی طرح سات سو بار اسے پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔

اور اگر سات سو بار لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بھی مقصد حاصل ہوگا،
نیچے المحب فلانہ بنت فلانہ علی فلاں بن فلانہ بھی لکھے۔

الظّاءُ

## حب تسخیر خلق وجاہت اور نیکنامی کیلئے عمل

### یا ظاہرُ یا لُوزائیل بحقّ یا "ظُ" (ظاء)

یہ کلام ظالم کے ظلم سے امن میں رہنے کے لیئے ہے اس کا یہ طریقہ ہے کہ ظہر کی نماز کے بعد اسے ستر بار پڑھے، یا اسی تعداد میں سحری کے وقت پڑھے تو پھر بھی مقصد حاصل ہوگا۔ اسی طرح اگر اسی تعداد میں اسے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بھی مذکورہ مقصد حاصل ہوگا۔

اگر نیک نامی اور وجاہت حاصل کرنے کے لیئے جمعرات کے روز ایک سو تیس ۱۳۰ بار "ظ" معجمہ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وجاہت اور نیک نامی حاصل ہوگی۔

العَیْنُ

## حب کیلئے پرتاثیر عمل

### یا عَلیمُ یا لُومائیلُ بحقّ یا "ع" (عین)

یہ کلام حب کے لیئے شدید تاثیر رکھتی ہے اگر اسے سات سو بار پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے محبوب کو کھلائے تو اس کے دل



میں سخت محبت پیدا ہوجائے گی۔ اسی طرح اگر اسے اسی تعداد میں کستوری اور زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو پھر بھی مذکورہ مقصد حاصل ہوگا۔ مجرب ہے اس میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے۔

الغَین

## دشمن کی ہلاکت اور تباہی کا عمل

### یا غفورُ یا لُوغائیلُ بحقّ یا "غ" (غین)

یہ کلام دشمن کو ہلاک کرنے میں سریع التاثیر ہے چند دن تک اس کلام کو ستر بار پڑھ کر دشمن کی طرف پھونک مارے یا اس کلام کو اسی تعداد میں پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے دشمن کو کھلائے یا برگ حنظل پر اسی تعداد میں یہ کلام لکھ کر دشمن کے گھر میں دفن کرے وہ تباہ وبرباد ہو جائے گا۔

تنبیہ:۔ یہ عمل کسی مسلمان کی تباہی کے لیئے نہیں کرنا چاہیئے

الفاءُ

## ظالم سے نجات حاصل کرنیکا عمل

### یا فتّاحُ یا سرحمائیلُ بحقّ یا "ف" (فا)

یہ کلام دشمن کی تباہی کے لیئے سات دنوں تک روزانہ ستر بار پڑھے اور دشمن کی طرف پھونک مارے اور اگر اسی تعداد میں اسے لکھ کر اپنے پاس

رکھے تو بھی مقصد حاصل ہوگا اور اللہ تعالیٰ عامل کو ظالم سے نجات دیگا

## ایضاً برائے حُب

اور اسی طرح یہی کلام حُب کے لیئے بھی اثر رکھتی ہے وہ اسطرح کہ اسے باریک اور نفیس کاغذ پر ایک ہزار بار الحب فلانہ بنت فلانہ علیٰ حب فلاں بن فلانہ کے ساتھ لکھ کر اس کا فتیلہ بنا کر اسے آگ میں جلائے۔

اَلْقَافُ

## دشمن کی نیند حرام کرنیکا عمل

یَا قُدُّوْسُ یَا عِطْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "قُ" (قاف)

یہ کلام عقد نوم کے لیئے ہے وہ اس طرح کہ اسے کاغذ کے ٹکڑے پر ایک ہزار بار پڑھ کر اس آدمی کی طرف پھونک مارے جس کی نیند حرام کرنی مطلوب ہو۔

اَلْکَافُ

## حصول عزت وتسخیر خلائق کا عمل

یَا کَافِیُ یَا حَرُوْزَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "کَ" (کاف)

یہ کلام تسخیر خلائق کے لیئے ہے وہ اس طرح کہ اسے روزانہ سات سو ۷۰۰ بار



پڑھے اور پھر تنہائی میں اور خالی جگہ میں اپنے آپ پر دم کرے، یہی کلام حصول عزت کے لیئے دو سو ۲۰۰ بار لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

اَللَّامُ

## دشمنوں سے حفاظت کا عمل

یَا لَطِیْفُ یَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "لُ" (لام)

یہ کلام اعداء سے حفاظت کے لیئے ہے۔ وہ اس طرح کہ روزانہ اسے سات سو ۷۰۰ بار پڑھے یا اسی تعداد میں اسے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

اَلْمِیْمُ

## اللہ کی معرفت حاصل کرنیکا عمل

"یَا مُهَیْمِنُ یَا رُوْیَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "مُ" (میم)

یہ کلام اللہ کی معرفت کے لیئے ہے وہ اسطرح کہ روزانہ اس کلام کو عصر کے بعد اور مغرب سے پہلے نو سو بار پڑھے۔

"النُّونُ"

## ہر مصیبت سے امن اور زیارتِ رسولِ کریمؐ کا عمل

یَا نُوْرُ یَا ھُوْ دَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "نُ" (نون)

یہ کلام ہر مصیبت سے امن میں رہنے کے لیئے ہے وہ اس طرح کہ اسے ستر بار لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

اسی طرح یہ کلام خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کے لیئے بھی اکسیر ہے۔ وہ اسطرح کہ جمعہ کی نماز کے بعد یا سوتے وقت اسے پانچ سو بار پڑھے۔

"الْوَاوُ"

## بدزبان اور بدکلام آدمی کی زبان بندی کا عمل

یَا وَھَّابُ یَا رَقْتَمَائِیْلُ بِحَقِّ یَا وَ (واؤ)

یہ کلام بدزبان اور بدگو آدمی کی زبان بندی کے لیئے ہے، وہ اس طرح کہ روزانہ اسے ساٹھ مرتبہ پڑھے۔ اسی طرح اگر اسے اسی تعداد میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو پھر بھی مذکورہ مقصد حاصل ہو گا۔



"الْھَاءُ"

## ایضاً زبان بندی کا عمل

"یَا ھَادِیُ یَا دُوْدَمَائِیْلُ بِحَقِّ یَا "ہ" ھَا"

اس کی تاثیر بھی "الواو" کی طرح ہے اس کا عمل بھی اسی طرح کیا جائے جس طرح "الواو" کا ذکر کیا جا چکا ہے۔

صلوٰۃ الحاجۃ

## ہزاروں حاجتوں کیلئے عمل

یہ نماز حاجت ہزار حاجات کے لیئے ہے۔

پہلے جمعہ کی رات کو غسل کرے اور پاک صاف لباس پہنے، سحری کے وقت دو رکعت نفل نماز پڑھے، پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس دفعہ سورۃ الکافرون پڑھے دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد بارہ دفعہ سورۃ اخلاص پڑھے سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں چلا جائے پھر سب سے پہلے دس دفعہ درود شریف پڑھے پھر دس بار یہ دعا پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط

پھر دس بار یہ دعا پڑھے۔

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ہ

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی مراد مانگے مجرب ہے اور صحیح ہے، انشاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوگی۔

تم پر یہ بات مخفی نہ رہنی چاہیئے کہ دو آدمیوں کے درمیان بغض اور کینہ ڈالنا حرام ہے البتہ زانیوں اور ظالموں کے گٹھ جوڑ کو (بوجہ ان کے گناہ اور ظلم وغیرہ کے) توڑنا شرعاً جائز ہے۔ اسی لیئے ہم نے اس بارے میں کچھ اعمال بھی لکھے ہیں اب تم پر فرض ہے کہ تقویٰ سے کام لو۔

## بدکردار لوگوں سے حفاظت کا عمل

اور جو شخص ظالموں کے بُرے کردار سے تنگ آگیا ہو اسے چاہیئے کہ جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد قبلہ رو ہو کر حضورِ قلب کے ساتھ غروب آفتاب تک اللہ کے یہ دو نام پڑھتا رہے۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ

پھر سجدہ کرے اور سجدہ میں دعا مانگے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے

## حضرت الیاس علیہ السلام کی دعا حاجت

یہ دعا مانگنے کی تعلیم حضرت الیاس علیہ السلام کی ہے۔

شیخ مغربی نے کہا ہے کہ سخت مشکلات کے وقت عصر کی نماز کے بعد قبلہ رو ہو کر مسلسل بسم اللہ الرحمن الرحیم کا ورد کرتا رہے اور جب مؤذن مغرب کی اذان دے تو وہ سجدہ میں جا کر سجدہ میں ہی اللہ سے اپنی حاجت طلب



کرے، جب اذان مکمل ہو جائے تو یہ اپنا سر اٹھائے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر درود شریف پڑھے اور تمام مومنین اور مومنات کے لیئے مغفرت کی دعا مانگے۔

## یہ عمل ہر مقصد اور ہر عقدہ کشائی کیلئے مجرب ہے

خصوصی دعا:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْعَالِمُ الْقَادِرُ بِحَاجَتِیْ وَاَنْتَ عَالِمٌ بِہٖ وَقَادِرٌ بِدَفْعِ اَعْدَائِیْ وَحُبِّ اَحِبَّائِیْ نَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ فِیْ کُلِّ اُمُوْرِیْ فِی الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ یَا مَنْ ھُوَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ قَاضِیْ حَاجَاتِیْ وَاَنْتَ اَعْلَمُ بِخَیْرِیْ وَبِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

## فصل — اسماء اللہ الحسنیٰ معہ اعداد ابجدی

اللہ تعالیٰ کے اسماء کے اعداد بحساب ابجد۔

یَامَنْ ھُوَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ

| اللہ | رحمٰن | رحیم |
|---|---|---|
| ۶۶ | ۲۹۸ | ۲۵۸ |

| | | |
|---|---|---|
| قُدُّوسٌ | دَائِمٌ | قَائِمٌ |
| ١٧٠ | ٥٥ | ١٥١ |
| سَلَامٌ | مُؤْمِنٌ | مُهَيْمِنٌ |
| ١٣١ | ١٣٦ | ١٤٥ |
| عَزِيزٌ | جَبَّارٌ | مُتَكَبِّرٌ |
| ٩٤ | ٢٠٦ | ٦٦٢ |
| خَالِقٌ | بَارِيٌّ | مُصَوِّرٌ |
| ٧٣١ | ٢١٣ | ٣٣٦ |
| غَفَّارٌ | سَتَّارٌ | قَهَّارٌ |
| ١٢٨١ | ٦٦١ | ٣٠٦ |
| وَهَّابٌ | رَزَّاقٌ | فَتَّاحٌ |
| ١٤ | ٣٠٨ | ٤٨٩ |
| عَلِيمٌ | قَابِضٌ | بَاسِطٌ |
| ١٥٠ | ٩٠٣ | ٧٢ |
| حَافِظٌ | خَافِضٌ | رَافِعٌ |
| ٩٨٩ | ١٤٨١ | ٣٥١ |
| مُعِزٌّ | مُذِلٌّ | سَمِيعٌ |
| ١١٧ | ٧٧ | ١٨٠ |



| | | |
|---|---|---|
| بَصِيرٌ | حَكَمٌ | عَدْلٌ |
| ٣٠٢ | ٦٨ | ١٠٤ |
| لَطِيفٌ | خَبِيرٌ | حَلِيمٌ |
| ١٢٩ | ٨١٢ | ٨٨ |
| عَظِيمٌ | غَفُورٌ | شَكُورٌ |
| ١٢ | ١٢٨٦ | ٥٢٦ |
| عَلِيٌّ | كَبِيرٌ | حَفِيظٌ |
| ١١٠ | ٢٣٢ | ٩٩٨ |
| مُقِيتٌ | حَسِيبٌ | جَلِيلٌ |
| ٥٥٠ | ٨٠ | ٨٣ |
| كَرِيمٌ | رَقِيبٌ | مُجِيبٌ |
| ٢٧٠ | ٣١٢ | ٥٥ |
| وَاسِعٌ | رَشِيدٌ | صَادِقٌ |
| ١٣٧ | ٥١٤ | ١٩٥ |
| حَنَّانٌ | مَنَّانٌ | رَيَّانٌ |
| ١٠٩ | ١٤١ | ٢٦١ |
| سُلْطَانٌ | شَافِي | وَافِي |
| ١٥٠ | ٣٩١ | ٩٧ |

| | | |
|---|---|---|
| كَافِيْ | مُعِيْنٌ | بَاقِي |
| ١١١ | ١٧٠ | ١١٣ |
| عَالِمٌ | مُسْتَعَانٌ | اَبَدٌ |
| ١٤١ | ٦٢١ | ٧ |
| اَمَانٌ | حَكِيْمٌ | وَدُوْدٌ |
| ٩٢ | ٧٨ | ٢٠ |
| مَجِيْدٌ | بَاعِثٌ | شَهِيْدٌ |
| ٥٧ | ٥٧٣ | ٣١٩ |
| حَقٌّ | وَكِيْلٌ | قَوِيٌّ |
| ١٠٨ | ٦٦ | ١١٦ |
| مَتِيْنٌ | وَلِيٌّ | حَمِيْدٌ |
| ٥٠٠ | ٤٦ | ٦٢ |
| مُحْصِيْ | مُبْدِئٌ | مُعِيْدٌ |
| ١٤٨ | ٥٦ | ١٢٤ |
| مُحْيِيْ | مُمِيْتٌ | حَيٌّ |
| ٦٨ | ٤٩٠ | ١٨ |
| قَيُّوْمٌ | وَاجِدٌ | مَاجِدٌ |
| ١٥٦ | ١٤ | ٤٨ |



| | | |
|---|---|---|
| صَمَدٌ | وَاحِدٌ | اَحَدٌ |
| ١٣٤ | ١٨ | ١٣ |
| فَرْدٌ | وِتْرٌ | قَادِرٌ |
| ٢٨٤ | ٦٠٦ | ٣٠٥ |
| مُقْتَدِرٌ | مُقَدِّمٌ | مُؤَخِّرٌ |
| ٧٤٤ | ١٨٤ | ٨٤٦ |
| اَوَّلٌ | اٰخِرٌ | ظَاهِرٌ |
| ٣٧ | ٨٠١ | ١١٠٦ |
| بَاطِنٌ | وَالِيْ | مُتَعَالِيْ |
| ٦٢ | ٤٧ | ٥٥١ |
| بَرٌّ | تَوَّابٌ | مُنْعِمٌ |
| ٢٠٢ | ٤٠٩ | ٢٠٠ |
| مُنْتَقِمٌ | عَفُوٌّ | رَءُوْفٌ |
| ٦٣٠ | ١٥٦ | ٢٨٦ |
| عَطُوْفٌ | مَالِكٌ | ذُوالْجَلَالِ |
| ١٥٥ | ٩١ | ٨٠١ |
| وَالْاِكْرَامِ | رَبٌّ | مُقْسِطٌ |
| ٢٩٩ | ٢٠٢ | ٢٠٩ |

| | | |
|---|---|---|
| جَامِعٌ | غَنِیٌّ | مُغْنِیٌ |
| ۱۱۴ | ۱۰۶۰ | ۱۱۰۰ |
| مُعْطِی | مَانِعٌ | ضَآرٌّ |
| ۱۲۹ | ۱۶۱ | ۱۰۰۱ |
| نَافِعٌ | نُوْرٌ | هَادِیْ |
| ۲۰۱ | ۲۵۶ | ۲۰ |
| بَدِیْعٌ | بَاقِیْ | وَارِثٌ |
| ۸۶ | ۱۱۳ | ۷۰۷ |
| صَبُوْرٌ | | |
| ۲۹۸ | | |

اَلَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

## تعویذات و دعوات کی شرائط ..... ۱۔ استخارہ

سب سے بڑی شرط مرشدِ کامل کی اجازت ہے اگر کامل مرشد نہ ملے تو پھر ایک ہفتہ تک متواتر استخارہ کرے۔ لیکن استخارہ میں اجازت یا عدمِ اجازت کے بارے میں کسی کو مطلع نہ کرے اگر دعوت یا استخارہ کے دوران اس دعوت کو جاری رکھنے سے منع کیا گیا ہو تو چند دن تک اس عملِ دعوت کو ترک کر دے چند دن کے بعد پھر دوبارہ



استخارہ کرے اس دوران اگر کسی صاحبِ عمل مرشدِ کامل سے اجازت مل جائے تو باقی استخارہ کو جاری رکھنے کی ضرورت نہیں ہے اگر کسی صاحبِ عمل مرشدِ کامل سے اجازت نہ ملے اور استخارہ کے دوران بھی کسی قسم کی اطلاع نہ ملے تو اس دعوت کو ترک کر دے مزید اس کی کوشش بے فائدہ ہے۔

## تنبیہ — دعوتِ عمل مکمّل کرنے کا طریقہ

اگر دعوت یا شرائط کے دوران بیمار ہو جائے اور مرض کی وجہ سے وہ اپنا عمل جاری نہ رکھ سکتا ہو تو روزانہ سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی پڑھے اور اگر اس کے پڑھنے کی بھی طاقت نہ ہو تو سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی کا اپنے دل میں تصور رکھنا ہی کافی ہے اور اگر اس کی بھی طاقت نہ ہو تو کسی دوسرے شخص سے سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی سات سات بار پڑھنے کو کہے، جب خود صحتیاب ہو جائے تو اپنا وظیفہ یعنی دعوت مکمل کرے

اس کے علاوہ دوسری شرائط کی پابندی بھی ضروری ہے۔ اس دعوت کے دوران عامل پر اکلِ حلال، صدقِ مقال اور لباسِ حلال کی پابندی ضروری ہے۔ نیز غیبت، چغل خوری اور مسلمانوں کو تکلیف پہنچانے سے کنارہ کشی کرے الغرض خلوصِ نیت کے ساتھ ساتھ حسد، بغض اور گناہوں سے استغفار پڑھ کر دل کو پاک رکھے اور جو شخص ان شرائط کی

پابندی نہیں کرے گا اس کے لیئے یہ وظیفہ گمراہی کا باعث ہوگا۔
تسخیر کواکب و جنّات وارواح کی دعوت کے دوران گوشت، اور جماع سے پرہیز ضروری ہے اسی طرح نامحرم عورتوں کے دیکھنے سے اور بدبودار چیزوں کے سونگھنے سے بھی پرہیز کرے دل کو حسد سے بالکل پاک و صاف رکھے اور دشمنوں سے صلح کرلے۔

## فصل — تعویذات کیلئے موزوں ساعات (اوقات)

بحوالہ علم جفر

| | |
|---|---|
| سلاطین وملوک کے لیئے | ساعتِ شمس |
| قصابوں کے لئے | ساعتِ مریخ |
| عورتوں کے لیئے | ساعتِ زہرہ |
| اہل علم کے لیئے | ساعتِ مشتری |
| مشائخ اور دہقانوں کیلئے | ساعتِ زحل |
| اہلِ دیوان (ملازمین) کیلئے | ساعتِ عطارد |



## فصل — ستاروں کے احوال کے بارے میں معلومات

| | | |
|---|---|---|
| ١۔ | زحل | نحسِ اکبر ہے |
| ٢۔ | مریخ | نحسِ اصغر ہے |
| ٣۔ | مشتری | سعدِ اکبر ہے |
| ٤۔ | زہرہ | سعدِ اصغر ہے |
| ٥۔ | عطارد کسی سعد ستارے کے ساتھ | سعد ہے |
| | اور کسی نحس ستارے کے ساتھ | نحس ہے |
| ٦۔ | کوئی دو ستارے تثلیث اور تدلیس کی وجہ سے | سعد ہیں |
| ٧۔ | مگر کبھی دو ستارے مقابلہ، مقاربہ اور تربیع کی وجہ سے | دونوں نحس ہیں |
| ٨۔ | کسی سعد ستارے کا سرا اگر کسی سعد کے ساتھ متصل ہو تو | سعد میں زیادتی کا سبب ہے۔ |
| ٩۔ | اور اس کا سرا کسی نحس ستارے کے ساتھ متصل ہو تو | نحوست میں زیادتی کا سبب ہوتا ہے |
| ١٠۔ | الذنب اور الکید دونوں | نحس ہیں۔ |
| ١١۔ | ذنب اگر کسی سعد ستارے کے ساتھ ہو تو | سعد کی سعادت کو کم کر دیتا ہے۔ |

١٢ اور اگر کسی نحس ستارے کے ساتھ ہو تو ] نحس کی نحوست کم کرتا ہے۔

فصل

## ستاروں کے مزید خواص و معلومات

ان امور کے بارے میں جو روزانہ کواکب (سیاروں) سے متعلق ہیں بغرض حاجات اور مقاصد کی تشریح جن کا ان ستاروں سے تعلق ہوتا ہے۔

١۔ تعمیرات، زراعت، پانیوں کا استخراج اور مشائخ کے ہاں حصول مرتبہ، قدیم مکانات میں رہنے والوں اور مزمنہ امراض سے شفا پانے کے مسائل زحل سے متعلق ہوتے ہیں۔

٢۔ مشکل امور کی آسانی اور دولت و مال کی حاجات اور خوشحالی اور نیک بختی کے اسباب کا تعلق مشتری سے ہوتا ہے۔

٣۔ دشمنی اور دشمنوں پر فتح پانے کی غرض جنگ و خونریزی اور رعب و دبدبہ کے امور مریخ سے متعلق ہوتے ہیں۔

٤۔ مرتبہ، بلندی اقبال اور بادشاہوں کی نگاہوں میں ہیبت اور عظمت کا تعلق شمس سے ہوتا ہے

٥۔ محبت اور دل کی خوشی، لذتوں اور عورتوں کے معاملات کا تعلق زہرہ سے ہوتا ہے۔

٦۔ ذہانت و فطانت کی تیزی اور فاسد خیالات کی مدافعت کا تعلق



زہرہ سے ہوتا ہے۔

٦۔ ذہانت و فطانت کی تیزی اور فاسد خیالات کی مدافعت کا تعلق عطارد سے ہوتا ہے۔

٧۔ صحت اور اعتدال مزاج اور امراض سے سکون اور نظر بد سے بچاؤ اور خوف سے امن کے معاملات قمر سے متعلق ہیں۔

## دیگر شرائط برائے تعویذات

مربع تعویذ ہو تو اس کے چاروں اضلاع برابر ہونے چاہئیں اور تمام خطوط مستقیم ہوں یعنی بالکل سیدھے خط ہوں ٹیڑھے اور مخنی خط نہ ہوں۔

تمام خانوں کی تقسیم ایک جیسی ہو، حروف اور ہندسے بالکل واضح لکھے جائیں۔

اور متعلقہ طالع (ستارہ) نحوست سے محفوظ ہو یعنی اس دوران کواکب میں نحوست نہ ہونی چاہیئے اور منحوس ستاروں کی طرف دیکھا بھی نہ جائے۔

## اسم اعظم شریف کے خواص و تاثیرات

اسم اعظم الخواص ۔ نماز پنجگانہ کے بعد جو بھی ہاتھ بلند کرکے اور

سات بار یَاوَھَّابُ کہہ کر دُعا مانگے گا اس کی دُعا قبول ہو گی۔ اسی طرح جو شخص نماز سے فارغ ہو کر کسی بھی دینی یا دنیوی اہم مقصد کے لیئے یا حُب، عزت اور قید سے رہائی رزق کی وسعت کے لیئے تین راتوں تک آدھی رات کے وقت باوضو ہو کر پہلے تحیت الوضو کے دو نفل پڑھے پہلے اللہ کا شکر ادا کرے پھر خشوع وخضوع کے ساتھ ننگے سر اپنے گھر میں دونوں ہاتھ بلند کر کے بلند آواز سے سو بار "یاوہاب" پڑھے پھر اپنی دعا مانگے۔

قرض کی ادائیگی اور وسعت رزق اور خوشحالی کے لیئے جمعہ اور جمعرات کو روزہ رکھے اور دو رکعت نفل پڑھے، نفلوں سے پہلے درود شریف بھی پڑھے، ہر رکعت میں آیت الکرسی پندرہ ۱۵ بار اور قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ ۲۵ بار پڑھے نماز مکمل کرنے کے بعد یاوَھَّابُ ایک ہزار اکتالیس بار پڑھے اس دوران کسی سے بات نہ کرے پھر دعا مانگے اللہ تعالیٰ دعا منظور کریگا مجرب ہے۔

## پُرتاثیر اور آسان استخارہ

جمعہ کی رات کو پہلے وضو کرے پھر دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے بعد ڈیڑھ سو بار "یاعَلیم" کہے پھر باوضو درود شریف پڑھتا پڑھتا سو جائے



# عملِ حُبّ کیلئے ضروری ہدایات

**مجربہ صحیحہ**

حُب کے تعویذ کے لیئے طریق کار یہ ہے کہ یہ تعویذ محبوب کے ایسے کپڑے پر لکھا جائے جسے جمعہ کے روز ساعت زہرہ میں بقدر ضرورت کاٹا جائے پھر اسے پیر کے دن فتیلہ بنا کر سبز رنگ کے چراغ میں خالص زیتون کے تیل میں جلایا جائے۔ اس دوران خوشبو کے لیئے خوشبودار اگربتی بھی جلائی جائے۔

فتیلہ پر یہ عبارت لکھی جائے۔

اَجِیْبُوْا وَھَیِّجُوْا فلانہ بنت فلانہ بحقّ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ الی فلاں بن فلانہ

اَلْوَحَا۔ اَلْوَحَا۔ اَلْعَجَلَ، اَلسَّاعَۃ

فتیلہ اس طرح لکھے۔



جب فتیلہ لکھنے سے فارغ ہو تو یہ کلام پڑھے۔
عزمت علیکم ایتها العفاریت الذی بعد الموکلون
بهذه الفتیلة ان تجیبوا فلانة بنت فلانة وتحرقوا
قلبها من محبة فلان بن فلانة من ساعة الوقد هذه
الفتیلة الی وقت فراغنا فاتوا به بسرعة بحق هذه
الاسماء رن طلوش ولوش۔ طالوش، الغلیوش طفق
ملا ح، یملاح الی یاهش۔ اسرعوا بتهیج فلانة بنت
فلانة الی فلان بن فلانة بحق هذه الاسماء علیکم
الوحا الوحا العجل۔ العجل الساعة الساعة۔

## حضرت یعقوب علیہ السلام کی دُعا

اسم اعظم: سأل یعقوب علیه السلام ملک الموت
هل قبضت روح یوسف علیه السلام فقال لا، فعلمه هذه
الدعاء پھر عزرائیل علیہ السلام نے یعقوب علیہ السلام کو یہ دعا سکھائی۔
یا ذا المعروف الدائم الذی لا ینقطع معروفه ابداً
ولا یحصیه غیرک فرج عنی۔
یعنی یعقوب علیہ السلام نے ملک الموت سے ایک بار پوچھا کہ کیا
تو نے میرے فرزند ارجمند یوسف علیہ السلام کی روح کو قبض کر لیا ہے



اس نے جواب دیا نہیں اور پھر اسے مذکورہ دعا سکھائی۔

## فائدہ — اسماء الٰہی کے ستاروں کا بیان

مختلف اسمائے الٰہیہ کن کن کواکب سے تعلق رکھتے ہیں اللہ تعالیٰ کے
ناموں کا استخراج سات ستاروں کے مطابق اس طرح ہے۔

۱۔ دیان، نوال، خافی، غنی، فاتح یہ نام زحل ستارے کیلئے ہیں۔
۲۔ قاضی، طابق، کافی، ضیاء یہ نام مشتری ستارے کے لیے ہیں
۳۔ بدیع، صمد، ثابت، ذوالثنا۔
یہ نام عطارد کے لیے ہیں۔
۴۔ جمیل، لطیف، سلام، فاشی،
یہ نام قمر ستارے کے لیے ہیں۔
۵۔ الف، مؤلف، تام، رامی۔
یہ نام مریخ ستارے کے لیے ہیں۔
۶۔ حلیم، علیم، هادی، بار،
یہ نام شمس ستارے کے لیے ہیں
۷۔ شافی، وافی، ظاهر، زائل، یہ نام زہرہ ستارے کیلئے ہیں۔

فصل

# کواکب کی خوشی اور غمی کے بارے میں

کوکب نہاری دن میں زمین کے اوپر ہوتا ہے اور رات کو زمین کے نیچے ہوتا ہے اور کوکب لیلی رات کو زمین کے اوپر ہوتا ہے اور دن کو زمین کے نیچے ہوتا ہے۔ ستاروں کی خوشی ان کے لیئے باعث قوت ہوتی ہے اور ان کی غمی ان کے لیئے ضعف اور کمزوری کا باعث ہوتی ہے۔

ستاروں کی خوشی اور غمی کا نقشہ حسب ذیل ہے

| نام ستارہ | القمر | العطارد | الزہرہ | الشمس | المریخ | المشتری | الزحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خوشی کے خانے | ثالث | بوقت طلوع | خامس | تاسع | سادس | حادی عشر | ثانی عشر |
| غمی کے خانے | تاسع | سابع | حادی عشر | ثالث | ثانی عشر | خامس | سادس |

فصل

## ستاروں کے ایام اور ساعات کے بارے جن کی طرف روزانہ ان کی نسبت ہوتی ہے

انوار کا دن شمس کے لیئے ہے



سوموار کا دن قمر کے لیے ہے۔

منگل کا دن مریخ کے لیئے ہے

بدھ کا دن عطارد کے لیئے ہے

جمعرات کا دن مشتری کے لیئے ہے

جمعہ کا دن زہرہ کے لیئے ہے

ہفتہ کا دن زحل کے لیئے ہے

ان ایام کی پہلی ساعتیں مذکورہ ستاروں کے لیئے ہوتی ہیں اور باقی ساعتیں اسطرح راتوں سے متعلق ہوتی ہیں۔

انوار کی رات عطارد سے متعلق ہے

سوموار کی رات مشتری سے متعلق ہے

منگل کی رات زہرہ سے متعلق ہے

بدھ کی رات زحل سے متعلق ہے

جمعرات کی رات شمس سے متعلق ہے

جمعہ کی رات قمر سے متعلق ہے

ہفتہ کی رات مریخ سے متعلق ہے

---

فصل

# رات اور دن کی ساعات کی کیفیت

| دنوں کی ساعات | | راتوں کی ساعات | |
|---|---|---|---|
| شرخ | ویہل | ویہل | شرخ |
| اتوار | بدھ | اتوار کی رات | جمعرات کی رات |
| سوموار | جمعرات | سوموار کی رات | جمعہ کی رات |
| اور منگل | جمعہ | منگل کی رات | اتوار کی رات |
| | ہفتہ | بدھ کی رات | |

**تفصیل** اس طرح ہے۔

اتوار کے دن کی پہلی ساعت شمس کے لیئے ہے
" دوسری ساعت زہرہ کے لیئے ہے
" تیسری ساعت عطارد کے لیئے ہے
" چوتھی ساعت قمر کے لیئے ہے
" پانچویں ساعت زحل کے لیئے ہے



اتوار کے دن کی چھٹی ساعت مشتری کے لیے ہے
" کے دن کی ساتویں ساعت مریخ کے لیئے ہے
" کے دن کی آٹھویں ساعت شمس کے لیئے ہے
" کے دن کی نویں ساعت زہرہ کے لیئے ہے۔

(علی ھذا القیاس

## اسی طرح راتوں کی ساعات کی تفصیل یوں ہے

سوموار کی رات کی پہلی ساعت قمر کے لیئے ہے
" " " دوسری ساعت زحل کے لیئے ہے
" " " تیسری ساعت مشتری کے لیے ہے
" " " چوتھی ساعت مریخ کے لیئے ہے
" " " پانچویں ساعت شمس کے لیئے ہے
" " " چھٹی ساعت زہرہ کے لیئے ہے
" " " ساتویں ساعت عطارد کے لیئے ہے
" " " آٹھویں ساعت قمر کے لیئے ہے
" " " نویں ساعت زہرہ کے لیئے ہے

(وقس علی ھذا

فصل

## سات ستاروں کی دھونی کے بارے میں

زحل کے لیئے عود اور لوبان کی دھونی
مشتری کے لیئے عود اور شکر کی دھونی
مریخ کے لیئے عود اور شکر کی دھونی
شمس کے لیئے عود اور دارچینی کی دھونی
زہرہ کے لیئے عود اور صندل سفید کی دھونی
عطارد کے لیئے عود اور صندل سرخ کی دھونی
قمر کے لیئے عود اور کافور کی دھونی

ایک روایت کے مطابق زحل کے لیئے زعفران، کندر، عود، اور دارچینی کی دھونی ہونی چاہیئے۔

فصل

## قرآن کریم کی سورتوں کے خواص

۱۔ اعدار کے فتنہ وفساد سے امان میں رہنے کے لیئے سورۃ الکوثر لکھ کر بازو پر باندھے۔

۲۔ چغل خوروں سے مدافعت کے لیئے سورۃ الھمزۃ کو لکھ کر بازو پر باندھے۔

۳۔ عافیت اور معیشت کے اسباب پیدا ہونے اور بدخواہوں کے دھوکے



سے بچنے کے لیئے سورۃ العادیات لکھ کر بازو پر باندھے۔

۴۔ سفر میں ہر تکلیف سے محفوظ رہنے کے لیئے سورہ اقرأ لکھ کر بازو پر باندھے۔

۵۔ قضائے حاجات کے لیئے اور تمام آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہنے کے لیئے سورۃ الفجر کو کستوری زعفران اور شنگرف کے ساتھ لکھ کر بازو پر باندھے۔

۶۔ ذہن کی تیزی اور حافظے کے لیئے سورۃ الاعلیٰ کو جمعہ کی نماز کے بعد لکھ کر باندھے۔

۷۔ امرا اور عوام میں مقبولیت کے لیئے سورۃ النازعات کو لکھ کر اس کا فتیلہ بنا کر روشن کرے اور دوسرے کاغذ پر لکھ کر بازو پر بھی باندھے۔

فائدہ جلیلہ وعظیمہ

## آیاتِ توحید

قرآن کریم میں سینتیس (۳۷) آیات ایسی ہیں جن میں لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ آتا ہے جو ان آیات کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ ہر مصیبت سے محفوظ اور مامون رہے گا اور ہر میدان میں مظفر و منصور اور فاتح ہوگا نیز ہر اعلیٰ وادنیٰ کا پیارا یعنی محبوب الخلائق ہوگا۔
جو ان آیات کو صبح کی نماز کے بعد ایک دفعہ پڑھے گا وہ ہر مصیبت

سے امن میں رہے گا۔ اور خوشحال ہوگا۔ تمام بڑے لوگ اس کے مطیع ہونگے۔
اگر کوئی پریشان حال مقروض ان آیات کو جمعہ کی نماز کے بعد اکتالیس ۴۱
بار پڑھے گا تو اس کی مشکلات آسان ہو جائیں گی۔

اگر کوئی ملوک کو مسخر کرنا چاہے اور قوم پر غالب آنا چاہے تاکہ
اس کی بات کو تسلیم کیا جائے تو وہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھے اور
روزانہ غسل بھی کرے اور ان آیات کو روزانہ ایک ہزار ایک بار تنہائی میں پڑھے
اور اگر بتی بھی جلائے تو وہ عجائبات دیکھے گا۔

## دیگر نظروں سے غائب ہونیکا عمل

اسی طرح اگر کوئی شخص ان آیات کو کستوری زعفران اور عرق گلاب کے
ساتھ کالی بلی کی کھال پر چاند کی چاندنی میں لکھے اور ان کو ٹوپی میں رکھدے
تو جب تک ٹوپی اس کے سر پر ہوگی لوگ اسے نہیں دیکھ سکیں گے۔

## آیاتِ توحید کی تفصیل

وہ سنتیس ۳۷ آیات حسب ذیل ہیں۔

۱۔ وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَاحِدٌ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ

۲۔ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ لَا تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَلَا نَوْمٌ لَهُ
مَا فِي السَّمٰوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلَّا بِإِذْنِهِ
يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ



مِنْ عِلْمِهِ إِلَّا بِمَا شَاءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ
وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ۔

۳۔ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ۔

۴۔ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفَىٰ عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا
فِي السَّمَاءِ۔ هُوَ الَّذِي يُصَوِّرُكُمْ فِي الْأَرْحَامِ
كَيْفَ يَشَاءُ۔ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ۔

۵،۶ شَهِدَ اللّٰهُ أَنَّهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ وَالْمَلٰئِكَةُ وَأُولُو الْعِلْمِ
قَائِمًا بِالْقِسْطِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ

۶۔ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ لَيَجْمَعَنَّكُمْ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ
لَا رَيْبَ فِيهِ وَمَنْ أَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيثًا

۷۔ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ خَالِقُ كُلِّ
شَيْءٍ فَاعْبُدُوهُ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ وَكِيلٌ

۸۔ اتَّبِعْ مَا أُوحِيَ إِلَيْكَ مِنْ رَبِّكَ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ
وَأَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِينَ۔

۹۔ قُلْ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللّٰهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا
الَّذِي لَهُ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ
يُحْيِي وَيُمِيتُ فَآمِنُوا بِاللّٰهِ وَرَسُولِهِ النَّبِيِّ
الْأُمِّيِّ الَّذِي يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهِ وَاتَّبِعُوهُ لَعَلَّكُمْ
تَهْتَدُونَ۔

١٠- وَمَا أُمِرُوا إِلَّا لِيَعْبُدُوا إِلَٰهًا وَاحِدًا لَا إِلَٰهَ إِلَّا
هُوَ سُبْحَانَهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ۔
١١- فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ
تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ۔
١٢- حَتَّىٰ إِذَا أَدْرَكَهُ الْغَرَقُ قَالَ آمَنْتُ أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ
إِلَّا الَّذِي آمَنَتْ بِهِ بَنُو إِسْرَائِيلَ وَأَنَا مِنَ
الْمُسْلِمِينَ۔
١٣- فَإِنْ لَمْ يَسْتَجِيبُوا لَكُمْ فَاعْلَمُوا أَنَّمَا أُنْزِلَ
بِعِلْمِ اللَّهِ وَأَنْ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ فَهَلْ أَنْتُمْ مُسْلِمُونَ
١٤- كَذَٰلِكَ أَرْسَلْنَاكَ فِي أُمَّةٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهَا
أُمَمٌ لِتَتْلُوَ عَلَيْهِمُ الَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ وَهُمْ يَكْفُرُونَ
بِالرَّحْمَٰنِ قُلْ هُوَ رَبِّي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ
وَإِلَيْهِ مَتَابِ۔
١٥- بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۔ أَتَىٰ أَمْرُ اللَّهِ فَلَا
تَسْتَعْجِلُوهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ يُنَزِّلُ
الْمَلَائِكَةَ بِالرُّوحِ مِنْ أَمْرِهِ عَلَىٰ مَنْ يَشَاءُ مِنْ
عِبَادِهِ أَنْ أَنْذِرُوا أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنَا فَاتَّقُونِ۔
١٦- وَإِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَإِنَّهُ يَعْلَمُ السِّرَّ وَأَخْفَى اللَّهُ
لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ لَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ۔



١٧- وَأَنَا اخْتَرْتُكَ فَاسْتَمِعْ لِمَا يُوحَىٰ إِنَّنِي أَنَا اللَّهُ لَا إِلَٰهَ
إِلَّا أَنَا فَاعْبُدْنِي وَأَقِمِ الصَّلَاةَ لِذِكْرِي۔
١٨- وَإِنَّمَا إِلَٰهُكُمُ اللَّهُ الَّذِي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ وَسِعَ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا۔
١٩- وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَسُولٍ إِلَّا نُوحِي إِلَيْهِ أَنَّهُ
لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنَا فَاعْبُدُونِ۔
٢٠- وَذَا النُّونِ إِذْ ذَهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ أَنْ لَنْ نَقْدِرَ
عَلَيْهِ فَنَادَىٰ فِي الظُّلُمَاتِ أَنْ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ
إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ۔
٢١- فَتَعَالَى اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ
الْكَرِيمِ أَلَّا يَسْجُدُوا لِلَّهِ الَّذِي يُخْرِجُ الْخَبْءَ
فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَيَعْلَمُ مَا تُخْفُونَ وَمَا تُعْلِنُونَ۔
٢٢- اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ۔
٢٣- وَهُوَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ لَهُ الْحَمْدُ فِي الْأُولَىٰ وَالْآخِرَةِ
وَلَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ۔
٢٤- فَلَا تَدْعُ مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ كُلُّ شَيْءٍ
هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهُ لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ۔
٢٥- يَا أَيُّهَا النَّاسُ اذْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ هَلْ مِنْ
خَالِقٍ غَيْرُ اللَّهِ يَرْزُقُكُمْ مِنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ لَا
إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ فَأَنَّىٰ تُؤْفَكُونَ۔

٢٦- اِنَّهُمْ كَانُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَسْتَكْبِرُوْنَ

٢٧- ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ۔

٢٨- حٰمٓ۔ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ۔

29 ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ۔

٣٠- هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ

٣١- اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ۔

٣٢- فَاَنّٰى لَهُمْ اِذَا جَآءَتْهُمْ ذِكْرٰىهُمْ فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مُتَقَلَّبَكُمْ وَمَثْوٰىكُمْ۔

٣٣- هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ

٣٤- هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ۔



٣٥- هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔

٣٦- اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ

٣٧- رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا۔

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

حضرت بونی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ ان آیات میں اللہ تعالے کا اسم اعظم ہے جو انہیں ہر نماز کے بعد جائے نماز پر قبلہ رُو ہو کر خشوع و خضوع کے ساتھ اور کامل طہارت کے ساتھ پڑھے گا۔ وہ عجیب و غریب تاثیرات دیکھے گا۔ حتی کہ بادشاہ بھی اس کے مسخر ہوں گے۔ ان کی دعا قبول ہو گی، اسے صفائے باطن نصیب ہو گی حتی کہ تمام دینی و دنیاوی مقاصد حاصل ہوں گے۔

## بسم اللہ شریف کی تاثیر

## عزت و وجاہت کا عمل

جو کوئی بسم اللہ الرحمن الرحیم کو چھ سو پچیس ۶۲۵ بار لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اسے مکمل وجاہت نصیب ہو گی۔

